# ثمیری کیلنڈر

از 571 تا 632

حضور ﷺ کی زندگی پر ۶۳ سالہ کیلنڈر
اس میں آپ ؐکی پیدائش سے لیکر وصال تک کی تفصیلی تاریخ ہے




شائع کردہ
مکتبہ ثمیر، مانچیسٹر، انگلینڈ
فون 00447459131157

نام کتاب۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ثمیری کیلنڈر

نام مؤلف۔۔۔۔۔۔۔۔مولانا ثمیر الدین قاسمی

ناشر۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔مکتبہ ثمیر، مانچیسٹر

طباعت۔۔۔۔۔ باراول مارچ ۲۰۲۳ء

مؤلف کا پتہ

Maulana Samiruddin Qasmi

70 Stamford Street , Old trafford

Manchester,England -M16 9LL

E samiruddinqasmi@gmail.com

Mobile (00 44 ) 07459131157

ہندوستان میں رابطے کے لئے

حضرت مولانا ذوالقرنین صاحب، بیگوسرائے، بہار

فون، 00918899979171

## فہرست مضامین

## فہرست مضامین

# ثمیری کیلنڈر کی خصوصیات

| | |
|---|---|
| 1 | اس کیلنڈر میں تاریخ،اوردن time and date سے لیا ہے جو نا سا کا حصہ ہے،اوراصلی تاریخ دیتا ہے |
| 2 | اس کیلنڈر میں نیومون کی تاریخ بھی time and date سے لیا گیا ہے |
| 3 | اس کیلنڈر میں ہر ماہ میں time and date کا کیلنڈر بھی ڈال دیا ہے،تا کہ اصل تاریخ دیکھ سکیں |
| 4 | اس کیلنڈر میں ہر ماہ میں، نیومون ٹائم ۔چاند کی عمر، چاند افق پر کتنا منٹ رہے گا، چاند کتنی ڈگری اونچا رہے گا، |
| 5 | یہ چاروں چیزیں moon calculation50 سے لیکر ڈالا ہوں جو تقریبا اصلی ہے |
| 6 | ہر تاریخ کے لئے حدیث، یا اصحاب سیرت کا حوالہ ضرور دیا ہے تا کہ بات مدلل ہو جائے |
| 7 | اس کی بھی کوشش کی گئی ہے کہ تاریخ قریب قریب صحیح ہو |
| 8 | یہ تاریخیں تقریبی ہیں ،صرف حجۃ الوداع کی تاریخ حتمی ہے، کیونکہ اس کے بارے میں حدیث ہے |
| 9 | کیلنڈر کے آخیر میں ازواج مطہرات کی تاریخ دی ہے اور بڑی بڑی جنگوں کی تاریخ بھی دی ہے، تا کہ ایک نظر میں کوئی تاریخ دیکھنا چاہے تو دیکھ سکتا ہے |
| 10 | کیلنڈر عام فہم اور آسان بنایا گیا ہے |

# شکر گزاری

از:۔ثمیر الدین قاسمی ،غفرلہ

**نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم ،امابعد**

بہت سے طلبہ نے ،گزارش کی کہ اس دور کے تقاضے کے اعتبار سے حضور ﷺ کی زندگی پر ایک ایسا کیلنڈر تیار کیا جائے جو انگریزی حساب کے اعتبار سے اصلی ہو،اور عربی اعتبار سے بھی صحیح ہو،اوراس کے لئے اصل ماخذ سے استدلال کیا جائے ،،اور تفصیل سے دن اور تاریخ کی تفصیل بیان کی جائے ،ان حضرات کے درخواست کے پیش نظر میں نے یہ کیلنڈر تیار کیا ہے، اس میں دن اور تاریخ تو time and date سے لیا،اس کے کیلنڈر میں نیومون کی تاریخ بھی آتی ہے،اس لئے نیومون کی تاریخ بھی وہیں سے لی،البتہ moon calculator50 کی وجہ سے کہیں کہیں نیومون کی دوسری تاریخ بھی لی ہے،تاہم اس کا التزام کیا ہے کہ time and date سے ہی نیومون کی تاریخ بھی لی جائے ، کیونکہ اس وقت پوری دنیا میں اسی کی تاریخ چلتی ہے،اور بہت ہی اعلی قسم کے کمپیوٹر سے یہ تاریخ سیٹ کی جاتی ہے، جو ناسا کا حصہ ہے

اور عربی تاریخ کے لئے پہلے تو حدیث سے حوالہ لیتا ہوں ، وہاں نہیں ملتا ہے تب قرن ثالث سے پہلے کے سیرت نگار، مثلا سیرت ابن اسحاقؒ متوفی ۱۵۱ھ، ،سیرت ابن ہشام متوفی ۲۱۳ھ،مغازی واقدی متوفی ۲۰۷ھ سے حوالہ لیتا ہوں، وہاں نہ ملے تب جا کر اس سے نیچے کی کتابوں سے حوالہ لیتا ہوں تا کہ بات پکی ہو جائے

البتہ اقوال میں اختلاف ہو جائے تو حدیث کو ترجیح دیتا ہوں، اور یہ کوشش کرتا ہوں انگریزی تاریخ کے قریب ہو جائے ،تا کہ عربی تاریخ اور انگریزی تاریخ میں زیادہ فرق باقی نہ رہے

حضور ﷺ کی پیدائش کے بعد سے نبوت تک کوئی خاص واقعہ نہیں تھا،اور نہ اس کی تاریخ معلوم تھی اس لئے صرف حضورؐ کی پیدائش 571ء کا تفصیلی کیلنڈر پیش کیا،اس کے بعد سے ۴۰ سال یعنی نبوت تک کا مختصر کیلنڈر لکھا،اور ہر سال کے محرم کی پہلی تاریخ لکھی ،اور سیرت حلبیہ سے یہ لکھ دیا کہ اس سال میں یہ واقعہ پیش آیا ہے۔ پھر نبوت کے بعد سے وصال تک کی تفصیلی تاریخ پیش کی ،اور جو واقعہ جس مہینے میں یا جس تاریخ میں پیش آیا ہے اس کو بھی پورے حوالے ساتھ لکھا ،سیرت نگاروں کے لکھے ہوئے دن میں اور انگریزی تاریخ میں اختلاف نظر آیا تو تطبیق دینے کی کوشش کی ہے،تا کہ قریب تر مفہوم نکل آئے

یہ ایک ہلکی سی کوشش ہے،البتہ مجھے اس پر ضد نہیں ہے،اس کے علاوہ بھی کوئی اصلی تحقیق آجائے تو اس پر عمل کیا جا سکتا ہے،لیکن شرط یہ ہے کہ اصلی تحقیق ہو صرف سرسری بات نہ ہو

کیلنڈر کے آخیر میں ازواج مطہرات کی فہرست پیش کی ہے،اور کسکی شادی کب ہوئی اس کو بیان کیا ہے۔۔اسی طرح بڑی بڑی جنگوں کی تاریخ بھی دی ہے،اوراس کی تاریخ بھی حوالہ کے ساتھ دیا ہے تا کہ ناظرین تاریخ دیکھنے میں سہولت ہو

## میں ان حضرات کا شکریہ ادا کرتا ہوں

اس کیلنڈر کے تحریر کے دوران حضرت مولانا الیاس ڈیسائی صاحب خطیب مسجد شہداء، پرسٹن بار بار حوصلہ افزائی کرتے رہے، اور بہت خوش ہوئے، وہ فرماتے رہے کہ یہ نئی نسل کے لئے نیا پیام ہوگا، اس قسم کا فلکیاتی معلومات سے بھرپور کیلنڈر میری نظر میں ابتک کسی نے ترتیب نہیں دی ہے، میرے حاشیہ خیال میں یہ پہلا کیلنڈر ہے جس میں ہر ماہ کے چاند کے احوال سے متعارف کرایا گیا ہو، اور اس کے تحت میں تاریخ شروع کی گئی ہو۔

حضرت مولانا الیاس ڈیسائی صاحب ایک مخیّر عالم ہیں، ایک طویل زمانے سے وہ اہل بہار کے غرباء پر دست شفقت رکھتے رہے ہیں، اور ان کی خدمت میں دامے درمے سخنے پیش پیش رہتے ہیں، وہ اپنے دل کی اتھاہ گہرائیوں سے محبت کرتے ہیں، اور اپنی آہ سحر گاہی میں بھی یاد کرتے ہیں، وہ اور ان کے خاندان ہمیشہ اہل بہار کے مدارس، اور غریبوں کو یاد کرتے ہیں، اور ان کا بہت خیال رکھتے ہیں، خداوند قدوس ان کو اور ان کے خاندان کو اپنے شایان شان جزائے خیر سے نوازے، آمین یا رب العالمین

حضرت مولانا مرغوب صاحب، خطیب مسجد بلال، ڈیوزبری بھی قابل مبارک باد ہیں کہ وہ بھی اس کیلنڈر کی ترتیب سے بہت خوش ہوئے، اور بار بار ہمت افزائی کرتے رہے، وہ فرماتے ہیں کہ یہ کیلنڈر، سیرت کا گم شدہ باب ہے، جس کی طرف کسی نے کوئی خاص توجہ نہیں کی، میں ان کا بھی شکر گزار ہوں

ہماری رفیق حیات کو تو اس کیلنڈر سے خاص ذوق ہے، وہ ہمہ وقت دعا گو رہتی ہیں کہ جلد سے جلد یہ کیلنڈر منظر عام پر آئے، اور قبول عام ہو جائے، میں ان کا بھی شکر گزار ہوں

## معذرت خواہ

اس کیلنڈر میں بے پناہ حساب ہے، اور باریک سے باریک معلومات ہیں، اس لئے ہر تحقیق صحیح لکھ دوں یہ ممکن نہیں ہے، اس میں کافی غلطیوں کا امکان ہے، یہ حضور ﷺ کی سیرت کا معاملہ ہے، اس میں ادنی سی خطاء گناہ اور قابل گرفت ہے، اس لئے اہل علم کی خدمت میں گزارش ہے کہ کوئی غلطی ہو تو معاف بھی کریں، اور مطلع بھی فرمائیں، ان شاء اللہ شکریہ کے ساتھ اس کو قبول کیا جائے گا، اور اللہ سے دعا کریں کہ اللہ جل شانہ اس کیلنڈر کو قبولیت سے نوازے، اور اجر آخرت کا ذریعہ بنائے

آمین یا رب العالمین

ثمیر الدین قاسمی، مانچیسٹر، انگلینڈ

۱۱ / ۱ / ۲۰۲۳ء

# ثمیری کیلنڈر
# ایک البیلا علم

ازساجد غفرلہ

**نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم ، اما بعد**

حضور ﷺ کے زمانے کے لئے بنائے ہوئے کیلنڈر تو بہت دیکھے، لیکن اس طرح کا کیلنڈر جس میں براہ راست ناسا کا حصہ time and date سے مدد لی گئی ہو، وہاں سے اس زمانے کے انگریزی کیلنڈر کو لیکر چسپاں کیا ہو یہ تو میرے حاشیہ خیال میں بھی نہیں تھا، یہ تو سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ آج سے چودہ سو سال پہلے کا کیلنڈر ناسا پر موجود ہے، اور اس کو آج حاصل کیا جا سکتا ہے، جب میں نے اس کیلنڈر کی تصویر حضرت مولانا ثمیر الدین قاسمی صاحب کی کتاب میں دیکھی تو میرے ہوش اڑ گئے، اور حضرت کو داد دئے بغیر نہیں رہا، کہ کتنی مہارت کے ساتھ اصل کیلنڈر ہم جیسے طالب علموں کے سامنے پیش کیا، اور اس سے استفادے کا موقع فراہم کیا

## ناسا کے کیلنڈر سے تاریخ اور دن لئے گئے ہیں

حضرت مولانا نے ناسا کا جو حصہ ہے time and date اس سے انگریزی کیلنڈ کی رتاریخ لی ہے اور دن لئے ہیں جس سے اس بات کا شبہ نہیں رہ جاتا ہے کہ یہ تاریخ اور یہ دن صحیح ہے یا نہیں، اگر حضرت مولانا کہتے ہیں کہ ۱۲ ربیع الاول کو اتوار کا دن ہے، تو سو فیصد کہا جاسکتا ہے کہ اتوار کا دن ہے، پیر کا دن نہیں ہے، پیر کا دن ۱۳ ربیع الاول کو ہے، کیونکہ یہ time and date بہت ہی ہائے لیول کے کمپیوٹر سے تاریخ اور دن سیٹ کرتا ہے، اس میں ممکن ہے، یا ہوسکتا نہیں ہے، بلکہ ایسا ہی ہے جیسا کہ انگریزی کیلنڈر کہہ رہا ہے، اس لئے یہ ثمیری کیلنڈر صرف ایک کیلنڈر نہیں ہے بلکہ اہل علم کے لئے غور وفکر کرنے کی دعوت ہے، اور اس پر مزید تحقیق کرنے کی دعوت دیتا ہے، حضرت مولانا کی یہ کاوش اس اعتبار سے بہت ہی نرالہ ہے

## اسلامی تاریخ کے لئے حدیث، یا قول ابن اسحاقؒ کا حوالہ دیا

حضرت مولانا نے اس کا بھی التزام کیا ہے کہ اسلامی ہر ہر تاریخ کے لئے حدیث کا حوالہ دیا، یا پھر قرن ثالث سے پہلے کے جو سیرت نگار ہیں، جیسے محمد ابن اسحاقؒ متوفی ۱۵۱ھ ، یا سیرت ابن ہشام، متوفی ۲۱۲ھ قصرف ان کی کتابوں سے حوالہ لیا ہے، تا کہ بات بالکل پکی اور مضبوط ہو جائے، اور کوئی جھول باقی نہ رہے، نہ ملنے پر کہیں کہیں قرن ثالث سے نیچے کا حوالہ لیا ہے، اس قسم کا التزام کوئی نہیں کرتا ہے، لیکن حضرت اپنی عادت کے مطابق اس کا پورا التزام کرتے ہیں، کہ قرن ثالث سے نیچے کا حوالہ نہیں لیتے ہیں۔

## احتیاط کا یہ عالم !

اس تمام خوبیوں کے باوجود حضرت مولانا کا کمال احتیاط یہ ہے کہ صرف ایک تاریخ میں حتمی ہونے کا حکم لگایا کہ یہ کام اسی تاریخ میں ہوا ہے، دوسرے دن میں نہیں ہے، اس کے علاوہ تمام تاریخوں میں یہ کہا کہ،، یہ کام اس تاریخ میں ہونا چاہئے،، یہ نہیں فرمایا کہ اسی تاریخ میں ہوا ہے، صرف حجۃ الوداع کے بارے میں فرمایا کہ ۹ ذی الحجہ ۱۰ھ مطابق ۶ مارچ 632ء بروز جمعہ کو حضورؐ نے عرفات میں حج فرمایا، کیونکہ یہ حتمی تاریخ حدیث میں موجود ہے

## ہر ماہ میں چاند کتنی ڈگری اونچا ہے، کتنا منٹ رہے گا اس کا بھی ذکر کیا

اور کیلنڈر میں صرف انگریزی تاریخ اور اسلامی تاریخ لکھی ہوتی ہے، اس کے علاوہ کوئی معلومات نہیں ہوتی، لیکن حضرت مولانا نے ہر ماہ کے شروع میں

۱۔۔نیومون ٹائم دیتے ہیں۔کس گھنٹے اور کس منٹ پر نیومون ہوا ہے

۲۔۔اس دن مکہ مکرمہ کے افق پر چاند کتنی ڈگری اونچا ہے،

۳۔۔اس دن سورج ڈوبنے کے بعد مکہ مکرمہ کے افق پر چاند کتنا منٹ رہے گا ۔

۴۔۔اور یہ چاند نظر آئے گا یا نہیں، جب چاند نظر آئے گا تب ہی اگلی تاریخ شروع کی جائے گی۔

یہ چاروں چیزیں ہر ماہ کے شروع میں دیتے ہیں۔حضور ﷺ کے زمانے کے ہر ماہ میں ان معلومات کو فراہم کرنا اور اس کو پیش کرنا کوئی آسان کام نہیں ہے، وہ تو چودہ سو سال پہلے گزر چکا ہے، ان کو آج پیش کرنا تصور سے بالا چیز ہے، لیکن حضرت کی مہارت دیکھئے کہ چودہ سو سال پہلے کی تمام چیزوں کو پیش کیا، اور اصلی پیش کیا، تا کہ اس میں کوئی شبہ باقی نہ رہے، حضرت کو فن فلکیات میں کتنی مہارت ہے، کتنا درک ہے اور کتنا تجربہ ہے کہ حضرت نے کر دکھایا، ف للہ الحمد

## حضرت نے واضح کیا کہ عرب کا ۳۰ سالہ کیلنڈر ایک دن پہلے پر بنا ہوا ہے

حضرت مولانا کے لگاء اور اس کی جرأت کو سلام کرتا ہوں کہ انہوں نے سعودی عربیہ، اور عرب کیلنڈر کی خامی بیان کی ، اور پورے دلائل سے بتایا کہ ان ملکوں کے تیس سالہ کیلنڈر چاند نظر آنے سے ایک دن پہلے پر بنا ہوا ہے، اس پر ہرگز چاند نظر نہیں آسکتا ہے، یہ حضرات ایک زمانے سے چاند دیکھے بغیر صرف جھوٹی گواہی پر اعلان کررہے ہیں، لیکن تقدس حرمین کی وجہ سے، یا فن فلکیات میں مہارت نہ ہونے کی وجہ سے آج تک کسی نے ان پر کوئی خاص نکیر نہیں کی، لیکن حضرت مولانا نے ۱۹۹۲ء میں اور اس کے بہت بعد تک سعودی حکومت، اور حضرت مفتی عبدالعزیز بن بازؒ کو خط لکھتے رہے کہ آپ کا یہ کیلنڈر غلط ہے، اور اس پر جو گواہی ہوتی ہے، وہ جھوٹی گواہی ہوتی ہے، اس وقت آسان پر چاند ہوتا ہی نہیں ہے اس کو قبول نہیں کرنا چاہئے، کیونکہ فرض روزہ اور فرض حج کا مسئلہ ہے، اس کو اس طرح کھلواڑ نہ بنایا جائے، اس بارے میں مولانا مطعون بھی ہوئے، لیکن اس مرد قلندر کو کون کہے جو پوری دنیا میں تاریخ کی تصحیح کے لئے اپنا سارا کچھ داؤ پر لگا رکھا ہے ع

وہ مزا دیا تڑپ نے کہ یہ ارزو ہے یارب　　　میرے دونوں پہلوؤں میں دل قرار ہوتا

## چاند پر ہر ماہ میں حضرت مولانا کی ویڈیو کیا دھوم مچا رکھی ہے !

ہر ماہ میں چاند کی معلومات پر بنی ہوئی ویڈیو بھی حضرت کی ایک عجیب چیز ہے، شروع شروع میں جب حضرت نے پورے وثوق کے ساتھ چاند کی معلومات دی کہ اسی تاریخ کو چاند نظر آئے گا، اس سے پہلے نہیں، اور جو اس سے پہلے گواہی دیتا ہے اس کی گواہی جھوٹی ہے، اس کو قبول نہیں کرنی چاہئے، تو میرا بھی کان کھڑا ہو گیا، کہ حساب تو ظنی ہے، اور گواہی قطعی ہے، پھر بھی حضرت مولانا اس قسم کا بیان کیوں دیتے ہیں، اور ہمارے جیسے کتنے لوگوں نے اس کو تعجب کی نگاہ سے دیکھا، لیکن سال بھر تک مسلسل تجربہ کے بعد یقین ہو گیا کہ مولانا کی پیشنگوئی بالکل درست ہوتی ہے۔ اور وہ ویب سرف سے پورا اصلی حساب لیکر ویڈیو بناتے ہیں، اور اب تو ہم جیسے ہزاروں لوگ ہر مہینے کے آخیر میں حضرت کی ویڈیو کا انتظار کرتے ہیں تا کہ چاند کی پوزیشن سے واقف ہو سکیں، اور رمضان اور عید میں تو یہ تشنگی اور بڑھ جاتی ہے، کیونکہ ہزاروں حفاظ کو اپنا اپنا ٹکٹ بک کرانا ہوتا ہے، اور یہی ایک ذریعہ ہے جس سے اطمینان بخش تاریخ معلوم ہو سکتی ہے۔، ہمارے حلقہ احباب میں حضرت کا یہ کارنامہ بھی واقعی منفرد ہے اور بے پناہ فوائد کے حامل ہیں

## ۱۵ جلدوں میں اثمار الھدایہ، ایک قرض تھا جس کو ادا کیا گیا

حضرت نے صرف فلکیات پر ہی طبع آزمائی نہیں کی، بلکہ ھدایہ پر پندرہ جلدوں میں شرح لکھی، اور ہر ہر مسئلے کے لئے تین تین حدیثیں سیٹ کیں، اس انداز میں اتنا مبسوط کام پہلے نہیں ہوا تھا، یہ حنفیوں پر ایک قرض آرہا تھا، اور کچھ لوگ حنفیوں پر انگلیاں اٹھا رہے تھے، حضرت مولانا نے یہ قرض چکایا، اور تمام اعتراض کرنے والوں کا منہ بند کر دیا، اس میں بھی قرن ثالث سے اوپر کا حوالہ لائے، تاکہ کسی کے لئے انگلی رکھنے، یا انگلی اٹھانے گنجائش نہ رہے، یہ کام قدوری پر بھی کیا، نور الایضاح پر بھی کیا، اور حنفیوں کے تین عظیم کتابوں پر یہ کام کیا اور تینوں کتابوں کو حدیثوں سے مزین کر دیا، حضرت کا یہ کارنامہ حنفیوں پر ایک احسان ہے، جو رہتی دنیا تک باقی رہے گا

## عقیدے پر ایسا کام کیا کہ سب کا منہ بند ہو گیا

حضرت نے عقیدے پر بھی ایسا کام کیا جو رہتی دنیا یاد رکھے گی، اب تک ہو رہا تھا کہ عقیدے کے لئے الزامی جوابات کی بھرمار ہوتی، دلیل عقلی سے عقیدے ثابت کئے جاتے، یا پھر اپنے اپنے بزرگوں کی عبارتوں سے استدلال کرتے، پھر آپس میں خوب لڑتے، عقیدہ ایک پاکیزہ فن تھا لیکن اس کو لڑائی کا گھر بنا دیا گیا تھا، حضرت نے پانسا پلٹا، انہوں نے اس فن کو اپنی اصلیت کی طرف لے گئے، انہوں نے پوری کتاب میں الزامی جواب نہیں دیا، کہیں بھی دلیل عقلی پیش نہیں کی، کسی بزرگ کی کتاب سے کوئی رائے پیش نہیں کی، عبارۃ العلماء کو تو چھویا ہی نہیں، بلکہ ہر ہر عقیدے کے لئے تین تین آیتیں، اور تین تین حدیثیں پیش کیں، یا اس سے زیادہ آیتیں اور حدیثیں بھی لائے، اور صرف صراحت النص سے استدلال کیا، کہیں کہیں مبہم جملے کی تفسیر، تفسیر ابن عباس سے کی، دوسرے تفسیروں کو ہاتھ ہی نہیں لگایا، یہ کام اتنا مبرہن، اور مضبوط کیا کہ کسی کو انگلی اٹھانے کی جگہ نہیں چھوڑی۔ حال آنکہ اس میں بہت سے عقیدے وہ ہیں جو پچھلے زمانے میں جھگڑوں کا گڑھ رہے ہیں، اور انہیں پر مناظرے کے بازار گرم ہوتے رہے ہیں، لیکن حضرت کی ثمرۃ العقائد میں یہ شرط لکھی ہوئی کہ صرف آیت اور حدیث لاو گے، اور اس کے صراحت النص سے استدلال کرو گے، کیونکہ حضرت نے بھی یہی کیا ہے، اس شرط کی وجہ سے ابھی تک کسی نے لب کشائی نہیں کی ہے، اور نہ اس کتاب کے جواب میں منہ کھول سکے، بلکہ بیروت والوں نے تو کمال کر دیا کہ حضرت کی ثمرۃ العقائد کو چھاپ کر پورے عرب میں یہ تأثر دیا کہ دیوبندیوں کا عقیدہ دیکھنا ہو تو اس کتاب کا مطالعہ کریں، اور اہل سنت والجماعت کے دلائل تلاش کرنے ہوں تو اس کتاب کو سامنے رکھیں، اس میں ضرورت کی ۳۵۰ عقیدے ہیں، اور ہر ایک عقیدے کے لئے آیت اور حدیث موجود ہیں

حضرت مولانا کی اس کاوش سے واقعی ہمارا سر فخر سے اونچا ہو گیا، آج ہم کہہ سکتے ہیں کہ ہمارا عقیدہ معلوم کرنا ہو تو اس کتاب کو

پڑھ لیں،اور دلائل معلوم کرنے ہیں تو اس کتاب کی ورق گردانی کریں

## نئ نسل کے لئے نئ راہ

بہت سے لوگوں نے حضور ﷺ کے زمانے کا کیلنڈر بنایا ہے،لیکن ان حضرات نے چند سالوں کا صرف انگریزی اور اردو تاریخ ڈال دی ہے،لیکن یہ کسی نے نہیں لکھا کہ ہر ماہ میں نیومون کب ہے،اس شام کو مکہ مکرمہ کے افق پر چاند کی عمر کیا ہے،وہ کتنا ڈگری اونچا ہے، کتنے منٹ افق پر رہ رہا ہے، پھر وہ نظر آئے گا یا نہیں، یہ تفصیل کسی نے نہیں لکھی ہے،صرف انگریزی اور اسلامی تاریخ ڈال دی ہے

لیکن حضرت نے اس کیلنڈر میں ہر ماہ میں یہ تفصیل لکھ دی ہے،اور اس سے نئ نسل کو یہ سمجھانے کی کوشش کی ہے کہ اس وقت ویب سائٹ پر یہ سب ملتے ہیں، اس لئے آپ خود بھی یہ سیکھنا چاہیں، اور اپنے طور پر کیلنڈر بنانا چاہیں تو بنا سکتے ہیں، جن حضرات کو اس کی دلچسپی ہے وہ آگے آئیں،اور اس فن کو سیکھیں،اور امت کی رہنمائی کریں

برسوں سے ہم طالب علموں کو ایسی کتاب کی تلاش تھی جو آسان بھی ہو اور اس میں آیت اور حدیث سے دلائل بھی ہوں۔اس کتاب کو دیکھنے کے بعد میں حضرت کے تبحر علمی کا قائل ہو گیا،ان کی وسعت قلبی،ان کی جہاں بینی،اور ان کے طریقہ استلال کا میں گرویدہ ہو گیا۔

تاریخ نویسی اور کیلنڈر بنانے کا علم تو بہت پرانا ہے،لیکن جس انداز میں ثمیری کیلنڈر کو ترتیب دی،اس کی تسہیل کی ہے اور چودہ سو سال پہلے کے پوشیدہ علوم کو سمویا ہے وہ نرالہ بھی ہے اور البیلا بھی ہے،ہم جیسے طالب علموں کے لئے دلچسپی کا باعث بھی ہے، اور حیران کن بھی ہے۔ میری دعا ہے کہ حضرت کے اس کیلنڈر کو اور دیگر کاوشوں کو قبول فرمائے،اور ذریعہ نجات بنائے

آمین یارب العالمین

ع این دعا از من واز جملہ جہاں آمین باد

احقر ساجد غفرلہ

۱۲ / ۱ / ۲۰۲۳ء

# ہم نے یہ فارمولے کہاں سے لئے

1۔۔چاند کا مہینہ، چاند کا سال ،اور سورج کا سال یہ سب moon wikipedia۔اور earth wikipedia پر موجود ہے، میں نے وہیں سے لیا ہے آپ بھی moon wikipedia پر جا کر چاند کا حساب

2۔۔اور earth wikipedia پر جا کر سورج کا حساب لے سکتے ہیں، یہ بہت آسان ہے

3۔۔ہر ماہ میں چاند کتنی ڈگری پر ہے، کتنا منٹ ہے، اور اس کی عمر کیا ہے، یہ سب moon calculation50 سے لیا ہوں ، یہ ڈاکٹر منظور احمد کا سوفٹ ویر ہے ۔، جناب محترم ڈاکٹر منظور صاحب برمنگھم( doctor manzur , birmingham , england)، انگلینڈ میں صحت کے ڈاکٹر ہیں ،لیکن چاند کا حساب سیٹ کرنے میں بہت دلچسپی ہے انہوں نے ہی moon calculation50 سوفٹ ویر بنایا ہے، اور نے یہ معلومات وہیں سے حاصل کی ہے اور اسی سے یہ کیلنڈر تیار کیا ہوں ۔اللہ تعالی اس کا بہترین بدلہ عطا فرمائے

۔۔moon calculation50، میں یہ تین فارمولے ہیں

ا۔۔ہے کہ چاند کی عمر ۲۲ گھنٹے سے اوپر ہو چکی ہو تب وہ پہلی تاریخ شروع کرتا ہے

۲۔۔یا مکہ کے افق پر چاند کی اونچائی کم سے کم 9 ڈگری ہو تب وہ پہلی تاریخ شروع کرتا ہے

۳۔۔یا اگر چاند کی عمر 30 گھنٹے سے اوپر ہو چکی ہو تو پھر 8 ڈگری پر بھی پہلی تاریخ شروع کر دیتے ہیں ۔

میں نے انہیں کے فارمولے کی اتباع کرتے ہوئے ثمیری کیلنڈر تیار کیا ہے

4۔۔سورج کی تاریخ، اس کیلنڈر میں time and date سے لیا ہوں، یہ ویب سرف کا حصہ ہے اور انگریزی تاریخ اصلی دیتا ہے

اس time and date کے انگریزی کیلنڈر میں چار دائرے ہوتے ہیں

ا۔۔انگریزی کے اسی کیلنڈر کے ہر ماہ میں نیچے کے حصے میں میں کالا گول دائرہ ہے، اور وہاں تاریخ بھی لکھی ہوئی ہے، وہ یہ بتاتا ہے کہ اس ماہ میں نیو مون کس تاریخ کو ہوگا، میں نے نیو مون کی تاریخ یہیں سے لیا ہے

۲۔۔اس انگریزی کیلنڈر میں جو گول دائرہ ہے اور سفید ہے، وہ چودھویں کی رات کی تاریخ بتاتا ہے ۔

۳۔۔اس انگریزی کیلنڈر میں جو گول دائرہ ہے اور آدھا کالا ہے اس میں سے ایک آدھا کالا ساتویں کے چاند کی تاریخ بتاتا ہے

۳۔۔اس انگریزی کیلنڈر میں جو گول دائرہ ہے اور آدھا کالا ہے اس میں سے دوسرا آدھا کالا اکیسویں کے چاند کی تاریخ بتاتا ہے

آپ مبائل کے گوگل پر صرف calendar of 632 لکھیں تو آپ کے سامنے 632 کے پورے سال کا کیلنڈر آ جائے

گا۔اور جس سال کا کیلنڈر چاہئے وہ آجائے گا آپ اس کو آسانی سے لے سکتے ہیں

5۔۔ساری معلومات مکہ مکرمہ کے طول بلد اور عرض بلد کے لئے لیا ہوں، کیونکہ یہ معاملہ وہیں کا ہے

## قمری مہینہ اور قمری سال، اور سورج کا سال کس طرح بنتا ہے،

چاند کا مہینہ بنانے کی تفصیل یہ ہے

ا۔۔۔قمری ماہ 29.530589 d۔۔(29 دن 12 گھنٹہ، 44 منٹ، 2.9 سیکنڈ کا ہوتا ہے

اس کو moon wikipedia سے لیا ہوں، وہاں یہ ٹائم موجود ہے، آپ بھی اس پر جا کر لے سکتے ہیں

۲۔۔قمری سال 354.36706 d۔۔(354 دن، 8 گھنٹہ، 48 منٹ، 34.8 سیکنڈ کا ہوتا ہے)

آپ قمری مہینے کو 12 سے ضرب دیں گے تو قمری سال بن جائے گا

مثلا۔d 29.530589 کو 12 سے ضرب دیا تو۔d 354.36706 بن گیا

اور اس کی تفصیل یہ ہے کہ (354 دن، 8 گھنٹہ، 48 منٹ، 34.8 سیکنڈ کا ہوتا ہے)

### سورج کا سال کس طرح بنتا ہے، اس کی تفصیل دیکھیں

۳۔۔سورج کا سال ہے 365.256363004۔(365 دن، 6 گھنٹہ، 9 منٹ، 9.54 سیکنڈ کا ہوتا ہے) کو

earth wikipedia سے لیا ہوں وہاں یہ ٹائم موجود ہے، آپ بھی اس پر جا کر لے سکتے ہیں

### قمری سال سورج کے سال سے کتنا چھوٹا ہوتا ہے

قمری سال سورج کے سال سے 10.8893 دن چھوٹا ہوتا ہے (10 دن، 21 گھنٹہ، 21 منٹ، 1.20 سیکنڈ چھوٹا ہوتا ہے)

اس کو معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سورج کے سال 365.256363004 میں چاند کے سال کو گھٹا دیں تو جو نکلے گا اتنے دن چاند کا سال سورج کے سال سے چھوٹا ہوگا

مثلا ۔سورج کا سال 365.256363004 میں چاند کا سال d 354.36706 کو گھٹا دیا تو 10.8893 باقی رہا ۔یعنی چاند کا سال سورج کے سال سے (10 دن، 21 گھنٹہ، 21 منٹ، 1.20 سیکنڈ چھوٹا ہوا

# حضور ﷺ کی پیدائش، نبوت، ہجرت، حجۃ الوداع، اور وصال کی تاریخ نکالنے کا طریقہ

حضور کی پیدائش نکالنے کا طریقہ

**حضور ﷺ کی عمر ۶۳ سال اور انگریزی کے اعتبار سے 61 سال، ایک ماہ، 15 دن ہے)**

حضور ﷺ کی قمری عمر ۶۳ سال ہونی ضروری ہے اس کے لئے یہ حدیث ہے

۔عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا، قَالَ: »بُعِثَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِأَرْبَعِينَ سَنَةً، فَمَكُثَ بِمَكَّةَ ثَلاثَ عَشْرَةَ سَنَةً يُوحَى إِلَيْهِ، ثُمَّ أُمِرَ بِالهِجْرَةِ فَهَاجَرَ عَشْرَ سِنِينَ، وَمَاتَ وَهُوَ ابْنُ ثَلاثٍ وَسِتِّينَ

(بخاری شریف، باب ہجرۃ النبی ﷺ، نمبر ۳۹۰۲)

ترجمہ : حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ چالیس سال کی عمر میں نبی بنائے گئے، اور مکہ مکرمہ میں تیرہ سال مقیم رہے، جس میں وحی نازل ہوتی رہی، پھر ہجرت کرنے کا حکم ہوا، اس لئے ہجرت کی اور وہاں دس سال رہے، اور تیریسٹھ سال کی عمر میں آپ کا وصال ہوا۔

اس حدیث میں ہے کہ ولادت سے ۵۳ سال بعد ہجرت کی تھی، اور آپ کی کل عمر ۶۳ سال ہے

حضورؐ کی عمر ہے 63 سال ہے، اس لئے 354.36706 d کو 63 سے ضرب دیں تو 22325.124 d دن ہوئے

اب 22325.124 d میں 365.256363004 سے تقسیم دیں تو 61.12179 سال ہوئے، جو حضور کی عمر شمسی سال ہوتی ہے (یعنی 61 سال، ایک ماہ، 15 دن ہوئی)

حضور کی وفات 8 جون 632ء میں ہے، یعنی 632.527 ہوا

اب 632.527 میں 61.12179 گھٹائیں تو 571.405 بنتا ہے، یعنی اپریل 571ء میں حضورؐ کی پیدائش ہوئی ہے

| 1 پیدائش | حضور ﷺ کی پیدائش ۔۹ ربیع الاول مطابق ۔۲۰ اپریل 571ء میں بروز پیر کو ہونی چاہئے |
|---|---|

## حضور کا حضرت خدیجہ کے نکاح کا سال

حضور ﷺ کی پیدائش ۔۹ ربیع الاول مطابق ۔۲۰ اپریل 571ء میں بروز پیر کو ہے، اور پچیس سال کے بعد حضرت

خدیجہ سے نکاح ہوا تو 25 سال کو قمری سال 345.367 سے ضرب دیں تو 8859.175 دن ہوئے

اس 8859.175 دن کو شمسی سال 365.25636 سے تقسیم دیں تو 24.2546 سال شمسی سال ہوئے،

اب 570 ء میں 24.2546 سال کو جوڑیں تو 594.254 سال ہوئے، اس لئے 594 ء میں حضرت خدیجہ کی شادی حضور ﷺ سے ہونی چاہئے

| | |
|---|---|
| 25 پیدائش | حضرت خدیجہ کا حضورؐ سے نکاح پیدائش ۲۵ مطابق 594 ء میں ہونا چاہئے متعین مہینے کا پتہ نہیں ہے-- |

حضورؐ کی بعثت کا سال نکالنے کا طریقہ

قمری کا سال 354.36706 کو 23 سے ضرب دیں 8150.4423 دن ہوئے

اب 8150.4423 دن میں 365.256363004 سے تقسیم دیں تو 22.3143 سال ہوئے

اب 22.3143 سال کو 632.527 ء میں گھٹائیں تو 610.2127 عیسوی میں آپ کو نبوت ملی ہوگی

| | |
|---|---|
| 1 نبوت | حضور ﷺ کو نبوت ملی ۲۱ رمضان نبوت ۱ مطابق ۱۷ اگست 610 ء بروز پیر میں ملی ہوگی |

حضورؐ کی ہجرت کا سال نکالنے کا طریقہ

قمری سال 354.36706 کو 10 سے ضرب دیں تو 3543.6706 دن بنے

اب 3543.6706 دن میں 365.256363004 سے تقسیم دیں تو 9.70187 سال ہوئے

اب 9.70187 سال کو 632.527 ء میں گھٹائیں تو 622.825 عیسوی بنتا ہے، اسی سال میں حضورؐ نے ہجرت کی ہے

| | |
|---|---|
| 1 ہجری | ۸ ربیع الاول ۱ھ، مطابق ۲۰ ستمبر 622 ء بروز پیر کو آپ قباء پہنچے ہوں گے |

حضور ﷺ کے حج کا سال

| | |
|---|---|
| 10 ہجری | ۹ ذی الحجہ ۱۰ھ مطابق ۶ مارچ 632 ء بروز جمعہ کو حضورؐ نے عرفات میں حج فرمایا |

حضور ﷺ کا وصال

| | |
|---|---|
| 11 ہجری | حضورؐ کا وصال ۱۳ ربیع الاول، ۱۱ ہجری، مطابق ۸ جون 632 ء بروز پیر ہے (632.527 ء ہے) |

## عرب کے کیلنڈر اور ثمیری کیلنڈر میں فرق

مراکش کو چھوڑ کر تمام عربی ممالک کا کیلنڈر ایک منٹ کے چاند پر بنتا ہے، یعنی سورج کے ایک منٹ کے بعد چاند ڈوبے تو اس شام کو پہلی تاریخ کر دی جائے گی، اور دوسرے دن پہلی تاریخ ہوگی

،ان حضرات کا فارمولہ یہ ہے the moon sets after the sun

ترجمہ: چاند سورج کے ایک منٹ کے بعد ڈوبے تو تاریخ شروع کر دی جائے گی

اور اسی فارمولے پر ام القری ویب سائٹ پر ۱۴۲۰ھ سے ۱۴۵۰ھ تک کا کیلنڈر بنا کر رکھ دیا ہے

،آپ بھی the umm al qura calendar Saudi arabia ویب سائٹ پر جا کر دیکھ سکتے ہیں

چاند ۴۵ منٹ افق پر رہے، اور ۹ ڈگری اونچا ہو تب ہی نظر آتا ہے اس سے پہلے نہیں۔ اس لئے عرب کے اس کیلنڈر پر چاند نظر نہیں آئے گا۔ خود ام القری کیلنڈر بنانے والے نے لکھا ہے کہ اس کیلنڈر پر ۷۰ فیصد چاند نظر نہیں آئے گا، ام القری کیلنڈر کے رولس، فارمولے کے نیچے یہ لکھا ہوا ہے،

۔ about 75% the lunar crescent will not be visible to the naked eye on the first evening of the lunar month

ترجمہ: تقریبا ۷۵ فیصد چاند کھلی آنکھوں سے نظر نہیں آئے گا

لیکن پورے عرب نے اس کیلنڈر کو قبول کیا ہے اور اسی پر اپنی تاریخ شروع کرتے ہیں

## عرب نے اتنی بڑی غلطی کیوں کی؟

سارے عرب کے مفتیوں نے دو فتوے دئے۔

۔پہلا فتوی ہے کہ حساب کا اعتبار نہیں ہے، اور ان کا متدل یہ حدیث ہے۔ أَنَّـهُ سَمِعَ ابْنَ عُمَرَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ، أَنَّهُ قَالَ: »إِنَّا أُمَّةٌ أُمِّيَّةٌ، لاَ نَكْتُبُ وَلاَ نَحْسُبُ، الشَّهْرُ هَكَذَا وَهَكَذَا« يَعْنِي مَرَّةً تِسْعَةً وَعِشْرِينَ، وَمَرَّةً ثَلاَثِينَ (بخاری شریف، باب قول النبی ﷺ لانکتب ولانحسب، نمبر ۱۹۱۳)

ترجمہ: حضرت عبد اللہ بن عمرؓ حضور ﷺ سے روایت کرتے ہیں، آپ نے فرمایا ہم امی امت ہیں نہ ہم لکھتے ہیں اور نہ ہم حساب کرتے ہیں، مہینہ اس طرح ہوتا ہے، کبھی انتیس کا اور کبھی تیس کا

۔اس فتوی کی وجہ سے وہ چاند دیکھنے میں فلکی حساب کو نہیں دیکھے ہیں، چاند کے قابل رویت ہونے سے دو روز پہلے بھی گواہی آ جائے تو وہ قبول کر لیتے ہیں، اور چاند کا اعلان کر دیتے ہیں

دوسرا فتوی یہ ہے کہ رویت عامہ کا اعتبار نہیں ہے کہ، عام لوگ دیکھیں تب مہینہ شروع کریں، یہ نہیں ہے، بلکہ صرف دو گواہ گواہی دے دیں تو مہینہ شروع کر دیا جائے گا، پھر وہ گواہ کو پرکھتے بھی نہیں ہیں بلکہ گواہ صرف مسلمان ہوں اتنا ہی کافی ہے
۔ان کا مستدل یہ حدیث ہے۔عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: جَاءَ أَعْرَابِيٌّ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَ: إِنِّي رَأَيْتُ الْهِلَالَ، قَالَ الْحَسَنُ فِي حَدِيثِهِ يَعْنِي رَمَضَانَ، فَقَالَ أَتَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ «، قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: »أَتَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللَّهِ؟ «، قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: »يَا بِلَالُ، أَذِّنْ فِي النَّاسِ فَلْيَصُومُوا غَدًا (ابوداود شریف، باب شہادۃ الواحد علی رویۃ ھلال رمضان، نمبر ۲۳۴۰)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ کے پاس ایک دیہاتی آیا اور کہا کہ میں نے چاند دیکھا ہے، حضرت حسن اس حدیث میں فرماتے ہیں کہ یہ رمضان کا چاند تھا، حضور ﷺ نے پوچھا کہ کیا. أَتَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ ۔کی گواہی دیتے ہو، انہوں نے کہا، ہاں!، پھر آپ نے پوچھا کہ، أَتَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللَّهِ ،کی گواہی دیتے ہو؟ دیہاتی نے کہا ہاں! پھر حضور نے فرمایا کہ اے بلال لوگوں میں اعلان کر دو کہ کل سے روزہ رکھیں۔

اس حدیث میں گواہوں کی تفتیش نہیں کی ہے، صرف اتنا پوچھا کہ تم مسلمان ہو یا نہیں، انہوں نے مسلمان ہونے کا اقرار کیا، اس پر ان کی گواہی قبول کر کے چاند کا اعلان کر دیا گیا ہے۔اسی حدیث کو مستدل بنا کر عرب کے تقریبا تمام مفتیان کرام صرف دو گواہوں پر رویت کا اعلان کرتے ہیں، چاہے وہ حساب کے خلاف ہو، یا بداہت کے کتنے ہی خلاف ہو۔

ان دو فتووں کی وجہ سے پورے عرب میں تین تین عیدیں ہونی شروع ہو گئی تھی، مثلا مصر سعودی عرب سے بھی ایک دن پہلے گواہی کی بنیاد پر رویت کا اعلان کر دیتا تھا، سعودی عربیہ دوسرے دن اعلان کرتا تھا، اور قریب ہی میں عمان ملک ہے اور حقیقی رویت کی بنیاد پر سعودی سے بھی ایک دن بعد میں اعلان کرتا تھا، اس طرح عرب ملکوں میں تین دن عید اور بقرعید ہوتی تھیں، جس کی وجہ سے مزابہت کرکرا ہوتا تھا

۱۹۷۲ء میں سعودی عرب کے ذمہ داروں کو خیال ہوا کہ پوری دنیا کے لئے ایک کیلنڈر بنایا جائے، اور سب کو اس کی پابندی کرنے کے لئے کہا جائے، چنانچہ انہوں نے اس کے لئے کئی مٹنگ کی، پھر ۲۴ ستمبر ۱۹۸۵ء میں چھٹی مٹنگ کی، جس میں پندرہ ملکوں کے وزیر جمع ہوئے، اور سب نے اس بات پر اتفاق کیا کہ رویت پر بھی نہیں، اور نیومون سے پہلے بھی نہیں کی جائے، بلکہ دونوں کے درمیان میں رکھا جائے، اور ایک منٹ کے چاند پر کیلنڈر بنایا جائے اور اس کا نام، التقویم الھجری الموحد، رکھا، پھر اسی فارمولے پر ۳۰ سال کا کیلنڈر بنایا، اور ویب سائٹ پر رکھ دیا، اور آج تک اسی پر عمل کر رہے ہیں، رمضان، عید، بقرعید پر اسی کیلنڈر پر گواہی لیتے ہیں، اور اعلان کر دیتے ہیں

یاد رہے کہ اس کیلنڈر پر چاند نظر نہیں آئے گا، اس کے ایک دن بعد چاند نظر آئے گا۔لیکن چونکہ معاملہ حرمین کا ہے اس لئے لوگ سمجھتے ہیں کہ وہ صحیح ہی کرتے ہوں گے

بعض مرتبہ عرب کے حضرات یہ کہہ دیتے ہیں کہ یہ کیلنڈر اپنے دفتری کام کے لئے بنایا ہے، لیکن حقیقت ایسا نہیں ہے بلکہ، اس کارروائی میں لکھا ہوا ہے۔ **التی یعلقھا المسلمون علی توحید شھورھم و اعیادھم** ۔ کہ سب کا مہینہ بھی ایک ہو اور سب کی عید بھی ایک ہو اس کے لئے یہ کیلنڈر بنایا جارہا ہے، اس لئے حقیقت یہ ہے کہ عید اور رمضان ادا کرنے کے لئے یہ کیلنڈر بنایا گیا ہے، صرف دفتری کام کے لئے نہیں ہے

میں نے ۱۹۹۴ء میں مفتی عبد العزیز بن بازؒ سے غلطی کی وجہ پوچھی تو انہوں نے فیصلے کی پوری کارروائی مجھے بھیج دی، جس میں سب وزیروں کا دستخط ہے

اسی کیلنڈر پر عمل کرنے کی وجہ سے جب سعودی عربیہ رویت کا اعلان کرتا ہے تو اس سے آگے، ساوتھ آفریقہ، مراکش، اور باربڈوز تک کے ملکوں کو چاند نظر نہیں آتا ہے۔ اسی کیلنڈر پر عمل کرنے کی وجہ سے ہندوستان، پاکستان میں ہمیشہ ایک دن بعد چاند نظر آتا ہے، کیونکہ عرب کا یہ کیلنڈر چاند نظر آنے سے ایک دن پہلے پر بنا ہوا ہے، اس پر کیسے چاند نظر آئے گا۔ اگر صحیح رویت پر عمل کرے تو سال کے دس ماہ میں جو چاند سعودی کو نظر آتا ہے وہ ہندوستان، اور پاکستان والوں کو نظر آئے گا، اور صرف دو ماہ میں ایک دن پہلے نظر آئے گا، تمام ماہ میں ایک دن پہلے نظر آنا اسی ام القری کیلنڈر پر عمل کرنے کی وجہ سے ہے، آپ خود بھی تجربہ کرلیں۔

## فتوی

البتہ ہدایہ اولین کے کتاب الحج میں یہ لکھا ہے کہ گواہی ہوئی ہو اور قاضی کے فیصلے سے اعلان ہوا ہو تو ایک دن مقدم ہو جائے یا مؤخر ہو جائے تب بھی حدود قاضی میں اس پر عمل کرنا درست ہے، اور اس کی رمضان، عید، اور حج ادا کرنا درست ہوگا، اسلئے حدود عرب میں رہنے والوں کے لئے قضاء کے بعد اس پر عمل کرنا درست ہوگا، ہدایہ کی عبارت یہ ہے ۔ **اھل عرفة اذا وقفوا فی یوم و شھد قوم انھم وقفوا یوم النحر اجزاھم** (ہدایہ، کتاب الحج، مسائل منثورۃ، جلد ۱، ص ۱۷۱)

اگلے صفحہ پر سعودی عربیہ کا تیس سالہ ام القری کیلنڈر دیکھیں، اور اس کا رولس اور فارمولہ بھی دیکھیں کہ ایک منٹ کے چاند پر بنایا گیا ہے، جبکہ ۴۵ منٹ مطلع پر ہو تب نظر آتا ہے

اس فارمولے میں یہ بھی لکھا ہوا ہے کہ یہ چاند تقریبا ۷۵ فیصد مکہ مکرمہ میں نظر نہیں آئے گا

آپ خود بھی گوگل پر the umm Al qura calendar Saudi arabia لکھیں تو یہ ۳۰ سالہ کیلنڈر بھی سامنے آجائے گا، اور اس کا rules بھی آجائے گا، پھر آپ خود غور فرمائیں

ام القری کیلنڈر سعودی عربیہ ۱۴۲۰ سے ۱۴۵۰ تک جورویت سے ایک دن پہلے پر بنایا گیا ہے

# The Ummu al Qura Calendar of Saudi Arabia 1420-1450

| Islamic year | Ra's al-Sana<br>1 Muḥarram | | Mawlid al-Nabī<br>12 Rabīʿ al Awwal | | Begin Fasting<br>1 Ramaḍān | | ʿĪd al-Fiṭr<br>1 Shawwāl | | ʿĪd al-Aḍḥā<br>10 Dhu ʾl-Ḥijja | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1420 | 17 Apr 1999 | Sa | 26 Jun 1999 | Sa | 9 Dec 1999 | Th | 8 Jan 2000 | Sa | 16 Mar 2000 | Th |
| 1421 | 6 Apr 2000 | Th | 14 Jun 2000 | We | 27 Nov 2000 | Mo | 27 Dec 2000 | We | 5 Mar 2001 | Mo |
| 1422 | 26 Mar 2001 | Mo | 4 Jun 2001 | Mo | 16 Nov 2001 | Fr | 16 Dec 2001 | Su | 22 Feb 2002 | Fr |
| 1423 | 15 Mar 2002 | Fr | 24 May 2002 | Fr | 6 Nov 2002 | We | 5 Dec 2002 | Th | 11 Feb 2003 | Tu |
| 1424 | 4 Mar 2003 | Tu | 13 May 2003 | Tu | 26 Oct 2003 | Su | 25 Nov 2003 | Tu | 1 Feb 2004 | Su |
| 1425 | 21 Feb 2004 | Sa | 1 May 2004 | Sa | 15 Oct 2004 | Fr | 14 Nov 2004 | Su | 21 Jan 2005 | Fr |
| 1426 | 10 Feb 2005 | Th | 21 Apr 2005 | Th | 4 Oct 2005 | Tu | 3 Nov 2005 | Th | 10 Jan 2006 | Tu |
| 1427 | 31 Jan 2006 | Tu | 10 Apr 2006 | Mo | 24 Sep 2006 | Su | 23 Oct 2006 | Mo | 31 Dec 2006 | Su |
| 1428 | 20 Jan 2007 | Sa | 31 Mar 2007 | Sa | 13 Sep 2007 | Th | 13 Oct 2007 | Sa | 20 Dec 2007 | Th |
| 1429 | 10 Jan 2008 | Th | 20 Mar 2008 | Th | 1 Sep 2008 | Mo | 1 Oct 2008 | We | 8 Dec 2008 | Mo |
| 1430 | 29 Dec 2008 | Mo | 9 Mar 2009 | Mo | 22 Aug 2009 | Sa | 20 Sep 2009 | Su | 27 Nov 2009 | Fr |
| 1431 | 18 Dec 2009 | Fr | 26 Feb 2010 | Fr | 11 Aug 2010 | We | 10 Sep 2010 | Fr | 16 Nov 2010 | Tu |
| 1432 | 7 Dec 2010 | Tu | 15 Feb 2011 | Tu | 1 Aug 2011 | Mo | 30 Aug 2011 | Tu | 6 Nov 2011 | Su |
| 1433 | 26 Nov 2011 | Sa | 4 Feb 2012 | Sa | 20 Jul 2012 | Fr | 19 Aug 2012 | Su | 26 Oct 2012 | Fr |
| 1434 | 15 Nov 2012 | Th | 24 Jan 2013 | Th | 9 Jul 2013 | Tu | 8 Aug 2013 | Th | 15 Oct 2013 | Tu |
| 1435 | 4 Nov 2013 | Mo | 13 Jan 2014 | Mo | 28 Jun 2014 | Sa | 28 Jul 2014 | Mo | 4 Oct 2014 | Sa |
| 1436 | 25 Oct 2014 | Sa | 3 Jan 2015 | Sa | 18 Jun 2015 | Th | 17 Jul 2015 | Fr | 23 Sep 2015 | We |
| 1437 | 14 Oct 2015 | We | 23 Dec 2015 | We | 6 Jun 2016 | Mo | 6 Jul 2016 | We | 11 Sep 2016 | Su |
| 1438 | 2 Oct 2016 | Su | 11 Dec 2016 | Su | 27 May 2017 | Sa | 25 Jun 2017 | Su | 1 Sep 2017 | Fr |
| 1439 | 21 Sep 2017 | Th | 30 Nov 2017 | Th | 16 May 2018 | We | 15 Jun 2018 | Fr | 21 Aug 2018 | Tu |
| 1440 | 11 Sep 2018 | Tu | 20 Nov 2018 | Tu | 6 May 2019 | Mo | 4 Jun 2019 | Tu | 11 Aug 2019 | Su |
| 1441 | 31 Aug 2019 | Sa | 9 Nov 2019 | Sa | 24 Apr 2020 | Fr | 24 May 2020 | Su | 31 Jul 2020 | Fr |
| 1442 | 20 Aug 2020 | Th | 29 Oct 2020 | Th | 13 Apr 2021 | Tu | 13 May 2021 | Th | 20 Jul 2021 | Tu |
| 1443 | 9 Aug 2021 | Mo | 18 Oct 2021 | Mo | 2 Apr 2022 | Sa | 2 May 2022 | Mo | 9 Jul 2022 | Sa |
| 1444 | 30 Jul 2022 | Sa | 8 Oct 2022 | Sa | 23 Mar 2023 | Th | 21 Apr 2023 | Fr | 28 Jun 2023 | We |
| 1445 | 19 Jul 2023 | We | 27 Sep 2023 | We | 11 Mar 2024 | Mo | 10 Apr 2024 | We | 16 Jun 2024 | Su |
| 1446 | 7 Jul 2024 | Su | 15 Sep 2024 | Su | 1 Mar 2025 | Sa | 30 Mar 2025 | Su | 6 Jun 2025 | Fr |
| 1447 | 26 Jun 2025 | Th | 4 Sep 2025 | Th | 18 Feb 2026 | We | 20 Mar 2026 | Fr | 27 May 2026 | We |
| 1448 | 16 Jun 2026 | Tu | 25 Aug 2026 | Tu | 8 Feb 2027 | Mo | 9 Mar 2027 | Tu | 16 May 2027 | Su |
| 1449 | 6 Jun 2027 | Su | 14 Aug 2027 | Sa | 28 Jan 2028 | Fr | 26 Feb 2028 | Sa | 5 May 2028 | Fr |
| 1450 | 25 May 2028 | Th | 3 Aug 2028 | Th | 16 Jan 2029 | Tu | 14 Feb 2029 | We | 24 Apr 2029 | Tu |

کیلنڈر کا فارمولہ، 2- the moon sets after the sun چاند سورج کے ایک منٹ کے بعد ڈوبے تو کیلنڈر بنا دیا جائے گا

مکہ میں یہ چاند ۵۷ فیصد نظر نہیں آ سکتا ہے the lunar crescent will not be visible to the naked eye from Mecca

# حضور ﷺ کی پیدائش، نبوت، ہجرت، اور وصال کی چاروں تاریخوں میں

## پیر کا دن ہونا ضروری ہے

حضور ؐ کی پیدائش۔۔ ۹ ربیع الاول ۱ پیدائش مطابق ۲۰ اپریل 571ء میں **بروز پیر** کو ہے

حضور ؐ کو نبوت ملی ۔۔ ۲۱ رمضان ۱ نبوت مطابق ۱۷ اگست 610ء **بروز پیر** ہے

حضور ؐ کی ہجرت کا۔۔ ۸ ربیع الاول ۱ ھ مطابق ۲۰ ستمبر 622ء **بروز پیر** ہے

حضور ﷺ کا حج ۔۔ ۹ ذی الحجہ ۱۰ھ مطابق ۶ مارچ 632ء بروز جمعہ ہے

حضور ؐ کی وفات ۔۔ ۱۳ ربیع الاول ۱۱ ہجری، مطابق ۸ جون 632ء **بروز پیر** ہے (632.527ء ہے)

اس چارٹ میں دیکھیں کہ پیدائش، نبوت، ہجرت، اور وفات پیر کے دن ہے

صحیح حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ حضور ﷺ کی پیدائش، آپ کی نبوت، آپ کی ہجرت، اور آپ کا وصال پیر کے دن ہے، اس لئے ہر حال میں ان چاروں تاریخوں میں پیر کا دن رکھنا ضروری ہے

۱۔۔ پیدائش کے لئے اور نبوت کے لئے پیر کا دن ہونا ضروری ہے اس کے لئے یہ حدیث ہے

۔عَنْ أَبِي قَتَادَةَ الْأَنْصَارِيِّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُئِلَ عَنْ صَوْمِهِ؟ قَالَ.... قَالَ: وَسُئِلَ عَنْ صَوْمِ **يَوْمِ الِاثْنَيْنِ؟ قَالَ: ذَاكَ يَوْمٌ وُلِدْتُ فِيهِ**، وَيَوْمٌ بُعِثْتُ، أَوْ أُنْزِلَ عَلَيَّ فِيهِ ۔(مسلم شریف، باب استحباب صیام ثلاثۃ ایام، نمبر ۱۱۶۲)

ترجمہ: حضور ﷺ سے پیر کے دن کے روزے کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا کہ، اسی پیر کے دن میں پیدا ہوا ہوں، اسی دن مجھے نبوت ملی ہے، یا یوں فرمایا کہ اسی دن مجھ پر پہلی مرتبہ قرآن کریم اترا

۔اس حدیث میں ہے کہ پیر کے دن حضور ﷺ کی پیدائش ہوئی ہے، اسی دن نبوت ملی

۲۔۔ پیر کے دن حضور ﷺ قباء پہنچے اس کے لئے حدیث یہ ہے۔

۔قَالَ ابْنُ شِهَابٍ، فَأَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ، أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ..... حَتَّى نَزَلَ بِهِمْ فِي بَنِي عَمْرِو بْنِ عَوْفٍ، **وَذَلِكَ يَوْمَ الِاثْنَيْنِ مِنْ شَهْرِ رَبِيعٍ الْأَوَّلِ** ۔(بخاری شریف، باب ہجرۃ النبی ﷺ، نمبر ۳۹۰۶)

ترجمہ: حضرت عروہؓ نے مجھے خبر دی۔۔ حضور ﷺ مدینے کے عمر بن عوف کے خاندان میں اترے اور یہ ربیع الاول میں پیر کا دن تھا

اس قول صحابی سے معلوم ہوا کہ حضور نے پیر کے دن ہجرت کر کے قباء پہنچے ہیں

۳۔۔۔حضور ﷺ کی وفات پیر کے دن ہوئی اس کے لئے حدیث یہ ہے

۔عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهَا، ....وَقَالَ لَهَا: فِي أَيِّ يَوْمٍ تُوُفِّيَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟ قَالَتْ: »يَوْمَ الِاثْنَيْنِ (بخاری شریف، باب موت یوم الاثنین، نمبر ۱۳۸۷)

ترجمہ: حضرت عائشہؓ سے پوچھا کہ کس دن حضور ﷺ نے وفات پائی تو فرمایا کہ پیر کے دن

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضور ﷺ کی وفات پیر کے دن ہوئی ہے

اس لئے حضور ﷺ کی پیدائش، آپ کی نبوت، آپ کی ہجرت، اور آپ کی وصال میں پیر کا دن ہونا ضروری ہے، چاہے ۱۲ ربیع الاول نہ پڑتا ہو، جو سیرت نگار کا قول ہے

## بارہ ربیع الاول کا تعین حدیث میں نہیں ہے

حدیث کی کتابوں میں پیر کا دن تو ہے لیکن ۱۲ ربیع الاول ہے یا ۱۳ ربیع الاول یہ تعین حدیث میں نہیں ہے، یہ تعین سیرت کی ان کتابوں میں ملتی ہے جو تین سو سال کے بعد کی ہے، سیرت ابن اسحاق، جو ۱۵۱ھ میں لکھی ہوئی ہے ان میں ۱۲ ربیع الاول میں حضور کی پیدائش، یا ۱۲ ربیع الاول میں حضور کی وفات کا جملہ نہیں ہے، میں نے بہت تلاش کی البتہ سیرت ابن ہشام متوفی ۲۱۳ھ میں ہے کہ ۱۲ ربیع الاول کو پیدائش ہوئے ہیں اس کی عبارت یہ ہے (رَأَى ابْنُ إِسْحَاقَ مَوْلِدَهُ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ): قَالَ ابْنُ إِسْحَاقَ: وُلِدَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الِاثْنَيْنِ، لِاثْنَتَيْ عَشْرَةَ لَيْلَةً خَلَتْ مِنْ شَهْرِ رَبِيعٍ الْأَوَّلِ، عَامَ الْفِيلِ (سیرۃ ابن ھشام، باب ولادۃ رسول اللہ ورضاعتہ، ج ۱، ص ۱۲۸)

لیکن پیدائش کے بارے میں دوسرے اقوال بھی ہیں، اور ۹ ربیع الاول کو پیدائش ہے اس کی بھی وضاحت ہے، اور حضور ﷺ کی وفات کے بارے میں سیرت ابن ھشام میں یہ تو ہے کہ پیر کے دن وفات ہوئی ہے لیکن ۱۲ ربیع الاول کا دن تھا یہ وضاحت نہیں ہے (سیرت ابن ہشام، باب تمریض رسول اللہ فی بیت عائشہ، ص ۸۹۷)، اس لئے انگریزی کیلنڈر سیٹ کرتے وقت پیر کا دن ۱۲، ربیع الاول نہ پڑتا ہو تو یہ قابل غور ہے، کیونکہ انگریزی تاریخ تقریبا حتمی ہوتی ہے۔

لگتا ہے کہ سیرت کی بعد کی کتابوں میں جو ۱۲ ربیع الاول ہے وہ روایت عوام میں مشہور ہو گئی ہے، جس کی وجہ سے لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ ۱۲ ربیع الاول کو پیدائش ہے، اور ۱۲ ربیع الاول کو وفات ہے

## حضورؐ کی وفات ۱۳؍ ربیع الاول سنہ ۱۱ ہجری، مطابق ۸؍ جون 632ء کو پیر کے دن ہونی چاہئے

حدیث کی کتابوں میں تو صرف اتنا ہے کہ حضور ﷺ کی وفات پیر کے دن ہے، لیکن بہت بعد کی سیرت کی کتابوں میں محمد بن اسحاق کا قول نقل کیا ہے کہ ۱۲ ربیع الاول بروز پیر کو آپ کی وفات ہوئی ہے۔ لیکن ناسا کے کیلنڈر کو دیکھتے ہیں تو کسی بھی حال میں پیر کا دن ۱۲ ربیع الاول کو نہیں پڑتا ہے، چاہے تینوں مہینے ۲۹ کا لیں یا چاہے تینوں مہینے ۳۰ کا لیں، یا کچھ مہینے ۲۹ کا لیں اور کچھ مہینے ۳۰ کا لیں کسی حال میں ۱۲ ربیع الاول پیر کا دن نہیں ہے بلکہ اتوار کا دن ہے، اس لئے میں نے مجبوراً محمد بن اسحاق کے قول۔

عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحَاقَ، قَالَ: تُوُفِّيَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى الله عليه وَسَلَّم لِاثْنَتَيْ عَشْرَةَ لَيْلَةً مَضَتْ مِنْ شَهْرِ رَبِيعِ الْأَوَّلِ، الْيَوْمَ الَّذِي قَدِمَ فِيهِ الْمَدِينَةَ مُهَاجِرًا، فَاسْتَكْمَلَ رسول الله صلى الله عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي هِجْرَتِهِ عشر سنين كوامل. (دلائل النبوۃ للبیہقی، باب ما جاء فی الوقت والیوم والشہر، جلد ۷، ص ۲۳۵)

ترجمہ: محمد بن اسحاقؒ سے روایت ہے کہ ربیع الاول کی بارہ راتیں گزر گئیں، اس میں حضور ﷺ کی وفات ہوئی ہے، جس دن سے حضور ﷺ ہجرت کر کے مدینہ تشریف لائے تھے، اس لئے حضور ﷺ نے ہجرت کے دس سال پورے کئے

میں نے مجبوراً، لِاثْنَتَيْ عَشْرَةَ لَيْلَةً مَضَتْ، کا ترجمہ کیا کہ ۱۲ کی رات بھی گزر گئی، اور ۱۲ کا دن بھی گزر گیا، اور ۱۳ کا دن آ گیا، اس دن پیر ہے اور اسی دن حضور ﷺ کی وفات ہوئی ہے اس صورت میں حضرت محمد بن اسحاق کے قول میں تھوڑی سی کھینچ تان کرنی پڑتی ہے، اور پیر کے دن کا حل نکل آتا ہے میں نے حدیث کی وجہ سے مجبوراً ایسا کیا ہے ۔ واللہ اعلم بالصواب

## حضورؐ کی پیدائش، وغیرہ کے لئے انگریزی کی حتمی تاریخ متعین کرنا ایک مشکل کام ہے

یہ بات طے ہے کہ 571ء کے ربیع الاول میں چار مرتبہ پیر کا دن ہے، اب کس پیر میں حضورؐ پیدا ہوئے یہ حتمی طور پر نہیں کہا جا سکتا ہے، کیونکہ حدیث میں تاریخ کا تعین نہیں ہے، البتہ ایک گمان لگایا جا سکتا ہے کہ اس پیر کو آپ کی پیدائش ہو سکتی ہے

یہی حال ہجرت اور نبوت، اور وفات کا بھی ہے کہ اس سال کے ربیع الاول میں چار مرتبہ پیر کا دن آتا ہے، اب ربیع الاول کا مہینہ تو ٹھیک ہے، لیکن اس مہینے کے پیر کو آپ کو نبوت ملی، یا کس پیر کو آپ مدینہ طیبہ پہنچے، یا کس پیر کو آپ کی وفات ہوئی اس کا تعین حدیث میں نہیں ہے، اس لئے ان میں بھی ایک اندازہ ہی لگایا جا سکتا ہے کہ، غالباً اس پیر کو آپ کو نبوت ملی، یا اس پیر کو آپؐ نے ہجرت کی، یا اس پیر کو آپ کا وصال ہوا ہوگا کوئی حتمی بات نہیں کہی جا سکتی ہے، میں نے ہر جگہ اندازہ لگا کر لکھا ہے، اس لئے ہر جگہ لکھا کہ یہ تاریخ ہونی چاہئے، یہ نہیں لکھا کہ یہی تاریخ ہے

صرف ایک حجۃ الوداع کی تاریخ چونکہ حدیث میں ہے کہ جمعہ کے دن ۹ ذی الحجہ سنہ ۱۰ھ مطابق ۶ مارچ 632ء بروز جمعہ حضور عرفات میں تھے، اس لئے یہ تاریخ حتمی ہے، اور ثمیری کیلنڈر میں اسی کو سیٹ کر دیا ہے

# حضور ﷺ کی پیدائش کی تاریخ کے بارے میں اختلاف

حضور ﷺ کس تاریخ کو پیدا ہوئے اس بارے میں بہت اختلاف ہے لیکن امام ابن حزم ، اور ان کے شاگرد امام حمیدیؒ کی رائے یہ ہے کہ آٹھ راتیں گزر جانے کے بعد یعنی ۹ ربیع الاول کو حضورؐ کی پیدائش ہوئی ہے ۔۔سیرت حلبیہ ، کی عبارت یہ ہے

وکانت ولادته صلى الله عليه وسلم يوم الاثنين فی شهر ربيع الأول لعشر خلون منه وقيل لليلتين، وقيل لثمان خلت ، واختاره الحميدی تبعا لشيخه ابن حزم (السيرة الحلبية ، باب بیان ماوقع من الحوادث ، ج ۳ ، ص ۵۱۹/۵۲۵ ) اس میں قیل لثمان خلت ہے جس کو حضرت حمیدی نے اختیار کیا ہے اور ان کے استاذ ابن حزم نے بھی اختیار کیا ہے ، یعنی آٹھ راتیں گزر گئیں ، تو ۹ ربیع الاول کو پیر کا دن ہے ، اس لئے اسی پیر کو حضور کی پیدائش ہونی چاہیئے ، تاہم اس بارے میں کوئی حدیث نہیں ملی ہے اس لئے اس کو حتمی نہیں کہہ سکتے ہیں ، صرف یہ تاریخ تقریبی ہے ۔ یہاں بھی میں نے ثمان خلت کا ترجمہ کیا آٹھ کے رات اور دن دونوں گزر گئے اور ۹ تاریخ آ گئی اور پیر کا دن ہو گیا ، کیونکہ آٹھ ربیع الاول کو اتوار کا دن ہے ، اور حدیث میں پیر کے دن پیدائش ہے ، اس لئے مجھے مجبورا یہ کھینچ تان کرنی پڑی تا کہ پیر کے دن حضور کی پیدائش ہو جائے

۔ترکی کے محترم ڈاکٹر محمودؒ پاشا نے حساب کر کے اسی ۹ ربیع الاول کی تاریخ پیدائش کی ہے اور ہمارے بہت سے بزرگوں نے اسی کو لیا ہے ، اس لئے میں نے بھی مجبورا اسی کی اتباع کی ہے

اگلے صفحے پر تفصلی کیلنڈر دیکھیں

یہ جو 571 عیسوی کا کیلنڈر لیا گیا ہے، یہ time and date سے لیا گیا ہے، یہ ناسا کا حصہ ہے،
یہ اصلی تاریخ دیتا ہے، اس میں جو کالا گول دائرہ ہے اس میں نیو مون کی تاریخ ہے، اسی سے پورا ثمیر ی کیلنڈر تیار کیا گیا ہے

# Calendar for Year 571 (United Kingdom)

### January

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | |

5:◑ 11:● 19:◐ 27:○

### February

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | 1 |
| 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
| 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 |
| 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 |
| 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | |

3:◑ 10:● 17:◐ 25:○

### March

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | 1 |
| 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
| 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 |
| 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 |
| 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 |
| 30 | 31 | | | | | |

4:◑ 11:● 19:◐ 27:○

### April

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
| 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 |
| 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 |
| 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 |
| 27 | 28 | 29 | 30 | | | |

3:◑ 10:● 18:◐ 25:○

### May

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | 1 | 2 | 3 |
| 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 |
| 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 |
| 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 |

2:◑ 9:● 18:◐ 25:○ 31:◑

### June

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
| 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 |
| 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 |
| 29 | 30 | | | | | |

8:● 16:◐ 23:○ 30:◑

### July

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
| 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 |
| 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 |
| 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 |
| 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | | |

8:● 16:◐ 22:○ 29:◑

### August

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | 1 | 2 |
| 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
| 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 |
| 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 |
| 31 | | | | | | |

6:● 14:◐ 21:○ 28:◑

### September

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 |
| 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 |
| 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 |
| 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 |
| 28 | 29 | 30 | | | | |

5:● 12:◐ 19:○ 27:◑

### October

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | |

5:● 11:◐ 18:○ 26:◑

### November

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | 1 |
| 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
| 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 |
| 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 |
| 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 |
| 30 | | | | | | |

3:● 10:◐ 17:○ 25:◑

### December

| Mo | Tu | We | Th | Fr | Sa | Su |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 |
| 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 |
| 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 |
| 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 |
| 28 | 29 | 30 | 31 | | | |

3:● 9:◐ 17:○ 25:◑

## ، ذی قعدہ، ذی الحجہ، پیدائش سنہ مطابق 571ء، January، جنوری

نیومون اور ڈگری کی تفصیل یہ ہے

| 571ء | نیومون ٹائم منٹ، گھنٹہ، تاریخ | تاریخ، دن | چاند کی عمر منٹ، گھنٹہ | کتنا منٹ رہے گا | کتنی ڈگری اونچا ہوگا | کس تاریخ سے شروع ہوگی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جنوری | 11--21;12 | 12، پیر<br>13، منگل | 18;56<br>42;56 | 40 منٹ ہے<br>107 منٹ | 7 ڈگری ہے<br>20 ڈگری ہے | ذی الحجہ، پیدائش سنہ<br>، 14 جنوری سے شروع ہوگی |

ذی الحجہ، پیدائش سنہ کی تاریخ کی تفصیل یہ ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| MON پیر | | 5 ۲۲ | 12 ۲۹ | 19 ۶ | 26 ۱۳ |
| TUE منگل | | 6 ۲۳ | 13 ۳۰ | 20 ۷ | 27 ۱۴ |
| WED بدھ | | 7 ۲۴ | 14 یکم ذی الحجہ | 21 ۸ | 28 ۱۵ |
| THU جمعرات | 1 ذی قعدہ ۱۸ | 8 ۲۵ | 15 ۲ | 22 ۹ | 29 ۱۶ |
| FRI جمعہ | 2 ۱۹ | 9 ۲۶ | 16 ۳ | 23 ۱۰ | 30 ۱۷ |
| SAT سنیچر | 3 ۲۰ | 10 ۲۷ | 17 ۴ | 24 ۱۱ | 31 ۱۸ |
| SUN اتوار | 4 ۲۱ | 11 ۲۸ | 18 ۵ | 25 ۱۲ | |

## ، ذی الحجہ، محرم، پیدائش سنہ ۱ مطابق 571ء، February، فروری

نیومون اور ڈگری کی تفصیل یہ ہے

| 571ء | نیومون ٹائم منٹ، گھنٹہ، تاریخ | تاریخ، دن | چاند کی عمر منٹ، گھنٹہ | کتنا منٹ رہے گا | کتنی ڈگری اونچا ہوگا | کس تاریخ سے شروع ہوگی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فروری | 10--8;08 | 10، منگل<br>11، بدھ | 8;19<br>32;19 | 13 منٹ ہے<br>73 منٹ ہے | 2 ڈگری ہے<br>15 ڈگری ہے | محرم، پیدائش سنہ ۱<br>، 12 فروری سے شروع ہوگی |

محرم، پیدائش سنہ ۱ کی تاریخ کی تفصیل یہ ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| MON پیر | | 2 ۲۰ | 9 ۲۷ | 16 ۵ | 23 ۱۲ |
| TUE منگل | | 3 ۲۱ | 10 ۲۸ | 17 ۶ | 24 ۱۳ |
| WED بدھ | | 4 ۲۲ | 11 ۲۹ | 18 ۷ | 25 ۱۴ |
| THU جمعرات | | 5 ۲۳ | 12 یکم محرم | 19 ۸ | 26 ۱۵ |
| FRI جمعہ | | 6 ۲۴ | 13 ۲ | 20 ۹ | 27 ۱۶ |
| SAT سنیچر | | 7 ۲۵ | 14 ۳ | 21 ۱۰ | 28 ۱۷ |
| SUN اتوار | 1 ذی الحجہ ۱۹ | 8 ۲۶ | 15 ۴ | 22 ۱۱ | |

## محرم، صفر، پیدائش ۱ھ مطابق 571ء، March، مارچ

نیومون اور ڈگری کی تفصیل یہ ہے

| 571ء | نیومون ٹائم منٹ، گھنٹہ، تاریخ | تاریخ، دن | چاند کی عمر منٹ، گھنٹہ | کتنا منٹ رہے گا | کتنی ڈگری اونچا ہوگا | کس تاریخ سے شروع ہوگی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مارچ | 11--19;41 | 12، جمعرات<br>13، جمعہ | 20;56<br>44;56 | 42 منٹ ہے<br>95 منٹ ہے | 8 ڈگری ہے<br>20 ڈگری ہے | صفر، پیدائش ۱ھ<br>14، مارچ سے شروع ہوگی |

صفر، پیدائش ۱ھ کی تاریخ کی تفصیل یہ ہے

| MON پیر | 30 ۱۷ | 2 ۱۹ | 9 ۲۶ | 16 ۳ | 23 ۱۰ |
|---|---|---|---|---|---|
| TUE منگل | 31 ۱۸ | 3 ۲۰ | 10 ۲۷ | 17 ۴ | 24 ۱۱ |
| WED بدھ | | 4 ۲۱ | 11 ۲۸ | 18 ۵ | 25 ۱۲ |
| THU جمعرات | | 5 ۲۲ | 12 ۲۹ | 19 ۶ | 26 ۱۳ |
| FRI جمعہ | | 6 ۲۳ | 13 ۳۰ | 20 ۷ | 27 ۱۴ |
| SAT سنیچر | | 7 ۲۴ | 14 یکم صفر | 21 ۸ | 28 ۱۵ |
| SUN اتوار | 1 محرم ۱۸ | 8 ۲۵ | 15 ۲ | 22 ۹ | 29 ۱۶ |

# صفر، ربیع الاول، پیدائش ۱ھ مطابق 571ء، April، اپریل

نیومون اور ڈگری کی تفصیل یہ ہے

| کس تاریخ سے شروع ہوگی | کتنی ڈگری اونچا ہوگا | کتنا منٹ رہے گا | چاند کی عمر منٹ، گھنٹہ | تاریخ، دن | نیومون ٹائم منٹ، گھنٹہ، تاریخ | 571ء |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ربیع الاول، پیدائش ۱ھ، 12 اپریل سے شروع ہوگی | 2 ڈگری ہے<br>13 ڈگری ہے | 12 منٹ ہے<br>65 منٹ ہے | 8;24<br>32;25 | 10، جمعہ<br>11 سنیچر | 10--8;20 | اپریل |

ربیع الاول، پیدائش ۱ھ کی تاریخ کی تفصیل یہ ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| MON پیر | | 6 ۲۴ | 13 ۲ | 20 ۹ | 27 ۱۶ |
| TUE منگل | | 7 ۲۵ | 14 ۳ | 21 ۱۰ | 28 ۱۷ |
| WED بدھ | 1 ۱۹ صفر | 8 ۲۶ | 15 ۴ | 22 ۱۱ | 29 ۱۸ |
| THU جمعرات | 2 ۲۰ | 9 ۲۷ | 16 ۵ | 23 ۱۲ | 30 ۱۹ |
| FRI جمعہ | 3 ۲۱ | 10 ۲۸ | 17 ۶ | 24 ۱۳ | |
| SAT سنیچر | 4 ۲۲ | 11 ۲۹ | 18 ۷ | 25 ۱۴ | |
| SUN اتوار | 5 ۲۳ | 12 یکم ربیع الاول | 19 ۸ | 26 ۱۵ | |

## حضور کی پیدائش کی تاریخ

.عَنْ أَبِی قَتَادَةَ الْأَنْصَارِیِّ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّم.... وَسُئِلَ عَنْ صَوْمِ یَوْمِ الِاثْنَیْنِ؟ قَالَ: ذَاکَ یَوْمٌ وُلِدْتُ فِیهِ، وَیَوْمٌ بُعِثْتُ، أَوْ أُنْزِلَ عَلَیَّ فِیهِ -(مسلم شریف، باب استحباب صیام ثلاثة ایام، نمبر۲۷۴۷)اس حدیث سے معلوم ہوا کہ پیر کے دن حضورؐ کی پیدائش ہے

.وکانت ولادته صلى الله عليه وسلم يوم الاثنين فى شهر ربيع الأول لعشر خلون منه وقيل لليلتين، وقيل لثمان خلت، واختاره الحميدى تبعا لشيخه ابن حزم (سیرۃ حلبیۃ، جلد۳،ص ۵۱۹)

سیرت حلبیہ کے اس عبارت سے معلوم ہوا کہ ۲ ربیع الاول کو یا ربیع الاول میں آٹھ دن گزرنے کے بعد آپ کی پیدائش ہوئی، یعنی ۹ ربیع الاول کو، اس لئے ۹ ربیع الاول مطابق ۲۰ اپریل 571ء بروز پیر کو آپ کی پیدائش ہونی چاہئے

ڈاکٹر محمودؒ پاشا ترکی نے ۹ ربیع الاول کو حضور کی پیدائش لکھی ہے، اور ہمارے بہت سے بزرگوں نے اسی کو لیا ہے

| 1 پیدائش | حضور ﷺ کی پیدائش ۹ ربیع الاول مطابق ۲۰ اپریل 571ء بروز پیر ہونی چاہئے |
|---|---|

نوٹ: مشہور ہے کہ ۱۲ ربیع الاول حضور کی پیدائش، لیکن اس تاریخ کو جمعرات کا دن ہے، پیر کا دن نہیں ہے۔ خود دیکھیں

# ربیع الاول، ربیع الثانی، پیدائش ۱ھ مطابق 571ء، may، مئی

نیومون اور ڈگری کی تفصیل یہ ہے

| 571ء | نیومون ٹائم منٹ، گھنٹہ، تاریخ | تاریخ، دن | چاند کی عمر منٹ، گھنٹہ | کتنا منٹ رہے گا | کتنی ڈگری اونچا ہوگا | کس تاریخ سے شروع ہوگی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مئی | 9--22;12 | 10، اتوار<br>11، پیر | 18;42<br>42;42 | 35منٹ ہے<br>90منٹ ہے | 6ڈگری ہے<br>17ڈگری ہے | ربیع الثانی، پیدائش ۱ھ<br>12، مئی سے شروع ہوگی |

ربیع الثانی، پیدائش ۱ھ کی تاریخ کی تفصیل یہ ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| MON پیر | | 4 ۲۳ | 11 ۳۰ | 18 ۷ | 25 ۱۴ |
| TUE منگل | | 5 ۲۴ | 12 یکم ربیع الثانی | 19 ۸ | 26 ۱۵ |
| WED بدھ | | 6 ۲۵ | 13 ۲ | 20 ۹ | 27 ۱۶ |
| THU جمعرات | | 7 ۲۶ | 14 ۳ | 21 ۱۰ | 28 ۱۷ |
| FRI جمعہ | 1 ربیع الاول ۲۰ | 8 ۲۷ | 15 ۴ | 22 ۱۱ | 29 ۱۸ |
| SAT سنیچر | 2 ۲۱ | 9 ۲۸ | 16 ۵ | 23 ۱۲ | 30 ۱۹ |
| SUN اتوار | 3 ۲۲ | 10 ۲۹ | 17 ۶ | 24 ۱۳ | 31 ۲۰ |

